# بیوٹی بکس

امت الصبور

## صغریٰ اقبال ۔۔۔ ملیسی

س : آپی! میرے ساتھ مسئلہ یہ ہے کہ میرے بال بہت زیادہ ٹوٹتے ہیں۔ بال بہت بے رونق اور روکھے بھی ہیں۔ ہر دوسرے مہینے بالوں کی ٹرمنگ بھی کرواتی ہوں لیکن کوئی خاص فرق نہیں پڑا۔ اس کے علاوہ غذا بھی متوازن لیتی ہوں' پھلوں کا استعمال بھی باقاعدگی سے کرتی ہوں۔ مجھے کسی نے آملے ریٹھے لگانے کے لیے کہا تھا۔ لیکن اس کو استعمال کیسے کیا جاتا ہے یہ بتادیں اور کیا اس کے استعمال سے بال کالے بھی ہوتے ہیں؟

ج : بالوں کا روکھا پن غیر معیاری شیمپو کے استعمال کی وجہ سے بھی ہو سکتا ہے۔ اس کے علاوہ تیل کم لگانے کی وجہ سے بال روکھے' بے رونق اور کمزور ہو جاتے ہیں۔

آپ بالوں کا مساج باقاعدگی سے کریں۔ اس کے علاوہ نہانے سے پندرہ منٹ قبل بالوں میں تیل کا مساج کریں اور پھر نیم گرم پانی میں تولیہ نچوڑ کر بالوں پر باندھ لیں۔ اس سے بالوں میں نرمی بھی پیدا ہو گی اور تیل بھی بالوں میں اچھی طرح سے جذب ہو گا۔

آملے ریٹھے کا استعمال اور بنانے کا آسان سا طریقہ لکھ رہے ہیں۔

مٹھی بھر آملے' ریٹھے اور سیکاکائی کو ایک لیٹر پانی میں رات بھر کے لیے بھگو دیں۔ دوسرے دن اس پانی کو اتنا پکائیں کہ وہ آدھا رہ جائے۔ ٹھنڈا ہونے پر اب اس کو پیس لیں اور اس آمیزے کو بالوں میں لگالیں پھر بال دھولیں۔ اس کے مستقل استعمال سے نہ صرف بال کالے ہوتے ہیں بلکہ نرم اور ملائم بھی ہو جاتے ہیں اور بالوں کی قدرتی چمک بھی لوٹ آتی ہے۔

## صدف کرن ۔۔۔ جہلم

س : آپی! میری عمر اکیس سال ہے جب کہ میرا وزن ساٹھ کلو ہے اور میرا قد پانچ فٹ دو انچ ہے۔ پہلے میرا وزن پچاس کلو کے قریب تھا لیکن پچھلے ایک سال سے مجھے قبض کی شکایت ہو گئی اور شاید اسی وجہ سے میرا وزن بھی بڑھ گیا ہے۔ میں کھانا بھی چبا چبا کے کھاتی ہوں اور اپنی غذا کا بھی خیال رکھتی ہوں۔ آپی! مجھے کوئی ایسا نسخہ بتا دیں جس سے میرا وزن بھی کم ہو اور قبض کی شکایت بھی دور ہو جائے؟

ج : قبض کی ایک وجہ ذہنی دباؤ یا کوئی پریشانی بھی ہو سکتی ہے۔ اس کے علاوہ بہت زیادہ مرغن غذائیں بھی قبض کی شکایت پیدا کرتی ہیں۔ آپ روزانہ رات کو دو انجیر پانی میں بھگو کر رکھ دیں اور صبح نہار منہ انجیر چبا کر کھالیں اور بچا ہوا پانی پی لیں۔

2۔ ایک چمچہ سنا کی پتی کا قہوہ بنا کر پی لیں۔

3۔ نہار منہ ایک چمچہ زیتون کا تیل پی کر ساتھ میں گرم دودھ پی لیں۔

تلی ہوئی اور بیکری کی اشیاء سے پرہیز کریں۔ رات کو کھانے کے بعد چہل قدمی ضرور کریں۔ اس سے آپ کا وزن بھی گھٹے گا اور آپ خود کو بھی ہلکا پھلکا محسوس کریں گی۔

## عالیہ فرحین ۔۔۔ کراچی

س : میرے نقوش اچھے ہیں۔ رنگ بھی صاف ہے لیکن جلد بے رونق ہے' چہرے پر مہاسے بھی نکلتے ہیں جو بعد میں نشان چھوڑ جاتے ہیں۔ جلد چکنی ہے۔ چہرے پر چھائیاں بھی ہیں جو سردیوں میں بہت نمایاں ہو جاتی ہیں۔

ج : ایک چمچہ لیموں کا رس' ایک چمچہ شہد' ایک گلاس نیم گرم پانی میں ملا کر نہار منہ پئیں۔ چند دنوں میں حیرت انگیز نتائج سامنے آئیں گے۔ جلد کی خوب صورتی کے لیے لیموں کے ان گنت فائدے ہیں۔ شہد فوری توانائی دیتا ہے اور قبض دور کرتا ہے۔

